# (۵۸) درودِ سید احمد بدویؒ

یہ درود بھی حضرت سید احمد بدویؒ کا ہے یہ درود بھی اسرار و رموز کا خزانہ ہے اور اس کے بے شمار ظاہری و باطنی اسرار ہیں اس کے متعلق بہت سے عارفین نے کہا ہے کہ یہ حاجات کے پورا کرنے اور مشکلات کو دور کرنے اور انوار و اسرار کے حصول کے لیے بہت اکسیر ہے اور اس مقصد کے لیے اس کی تعداد سو مرتبہ روزانہ ہے اس کے علاوہ صوفیا اور اولیاء کے مریدین کو اپنے شیخ کی اجازت سے یہ درود ضرور پڑھنا چاہیئے۔ کیوں کہ ابتدائی سلوک کی منازل میں اس کا پڑھنا مریدین کے لیے بہت عمدہ ہے اور منازلِ سلوک جلد اور آسانی سے طے ہوں گی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ

یا اللہ درود و سلام اور برکت بھیج ہمارے سردار آقا

وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ شَجَرَةِ الْاَصْلِ النُّوْرَانِيَّةِ وَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو اصل نورانی شجر ہیں اور

لَمْعَةِ الْقَبْضَةِ الرَّحْمَانِيَّةِ وَاَفْضَلِ الْخَلِيْقَةِ

رحمانی ظہور کی چمک ہیں اور انسانی تخلیق میں سب سے

الْاِنْسَانِيَّةِ اَشْرَفِ الصُّوْرَةِ الْجِسْمَانِيَّةِ وَمَعْدِنِ

افضل ہیں اور جسمانی صورت میں سب سے افضل ہیں اور اللہ کے

الْاَسْرَارِ الرَّبَّانِيَّةِ وَخَزَائِنِ الْعُلُوْمِ الْاِصْطِفَائِيَّةِ صَاحِبِ

اسرار کا خزانہ ہیں اور برگزیدہ علوم کے خزانے ہیں اصلی ظہور

الْقَبْضَةِ الْاَصْلِيَّةِ وَالْبَهْجَةِ السَّنِيَّةِ وَالرُّتْبَةِ

والے ہیں اور روشن طلعت اور بلند مرتبہ

الْعَلِيَّةِ مَنِ انْدَرَجَتِ النَّبِيُّوْنَ تَحْتَ لِوَآئِهٖ

پر ہیں جن کے جھنڈے کے نیچے تمام انبیائے کرام علیہم السلام ہوں

مَهُمْ مِّنْهُ وَاِلَيْهِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَ

گے اور سب نبی آپ سے فیض یاب ہیں اور درود وسلام اور برکت ہو آپ کی آل پر

عَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ وَرَزَقْتَ وَ

اور آپ کے صحابہ کرام پر اس تعداد کے مطابق جو تو نے مخلوق پیدا کی اور رزق

اَمَتَّ وَاَحْيَيْتَ اِلٰى يَوْمِ تَبْعَثُ مَنْ اَفْنَيْتَ وَسَلِّمْ

دیا اور موت دی زندگی بخشی اس دن کہ زندہ کرے گا جس کو مردہ کیا اور

تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

خوب سلام بھیج اور حمد وثناء اللہ ہی کے لیے ہے۔

## حکایت

ایک بزرگ فرماتے ہیں "میں موسم ربیع (بہار) میں باہر نکلا اور یوں گویا ہوا، یا اللہ! دُرود بھیج اپنے حبیب صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر درختوں کے پتوں کے برابر، یا اللہ! درود بھیج! اپنے نبی پر! پھولوں اور پھلوں کی گنتی برابر، یا اللہ! درود بھیج! اپنے رسول پر! سمندروں کے قطروں کے برابر؛

یا اللہ! درود بھیج! ریگستان کی ریت کے ذرّوں کے برابر، یا اللہ! درود بھیج اپنے حبیب پر اُن چیزوں کی گنتی کے برابر، جو سمندروں اور خشکی میں ہیں۔"

تو ہاتف سے آواز آئی "اے بندے! تو نے نیکیاں لکھنے والے فرشتوں کو قیامت تک تھکا دیا ہے اور تو رب کریم کی بارگاہ سے جنّت عدن کا حقدار ہوا اور وہ بہت اچھا گھر ہے۔ (نزہۃ المجالس صـ ۱۰۹/۲)